patterns of seniors and varieties of subordinate behaviour. I was spell bound, he had the power to look inside, and I had the feeling of shrinkage. I felt like looking at Eiffel Tower, which looked even taller. Oh God! He was facilitating not only my job at hand but also a step or two in the future.

Upon my promotion as a Maj Gen, after his kind words of felicitations, he shared the maxims of justice versus generosity and justice before kindness. He also hinted at crisis in leadership. His vision and insight continued to amaze me. The process of learning was unending.

Of all the lessons he gave me, of all the light that beamed my way, I have learnt never to give up. While attempting the impossible, his words, I CAN, I WILL, keep echoing in my ears, FOR I CAN, I WILL.

## OBITUARY

*We are deeply grieved over the sad and sudden demise of illustrious writer of the above article, Maj Gen Javaid Afzal Khan, Commandant Command & Staff College Quetta. The Gen died of cardiac arrest on 14 November 1999. He was a distinguished student at MCJ and will long be remembered for his meritorious services to the cause of the Profession of Arms. May the departed soul rest in eternal peace!*

****

Maturity involves an appropriate response to a situation or problem which is essentially new and calls for a new approach to solve it.

**(Prof Saeed Rashid)**

## LETTERS TO THE EDITOR

Tallat Masood Kayani and Muhammad Amin Saeedi, the two Alamgirians from Multan, conveyed their impressions on Prof Saeed Rashid, to us in their letters. They did not mail separate scripts with the letters. Penned succinctly, the letters, however, make a good reading on the (Late) Prof. We are reproducing the contents of the letters in the succeeding lines. –
Editor

.......................................................................................

Mr Saeed Rashid

You were a man of great dignity, grace, style and strength--a towering human being and a true gentleman. You were a special kind of a man who cared enough for others, had time for others, and someone who knew that giving makes living a pleasure and that thoughtfulness is the best pleasure of a man.

You taught us right from wrong and to be good human beings. We see a reflection of yours in all our accomplishments. We can never thank you enough for all you have given us and done for us. It was a matter of pride, privilege and honour to be your student. Even as you are not around, you are here in our hearts and minds.

Thank you for all your affection, care and guidance. Our prayers will always be with you. May Allah bless you with eternal peace. Ameen.

Yours sincerely
Tallat Masood Kayani

.............................................

Dear Sir,

The sad demise of honourable Prof Saeed Rashid had been of an immense loss to the class of teachers of human ethics as history takes in centuries to produce such a human legend having been blessed by Allah with all those characteristics which justify in every respect that he really deserved the status of a father, being a saint human being.

deserved the status of a father, being a saint human being.

As Allama Muhammad Iqbal Said:

نہیں ہے ناامید اقبال اپنی کشتِ ویراں سے
ذرا نم ہو تو یہ مٹی بڑی زرخیز ہے ساقی

Like-wise, he had not only been a symbol of hope for his students but also for every human being.

Another salient feature of his characteristics had been his passion of father like attachment for every student as he says in his writings:-

"مجھے ہر بچہ اپنا محسوس ہوتا ہے، اجنبی محسوس نہیں ہوتا، خواہ وہ کسی کا بھی ہو۔"

For all his endeavours, efforts and emphases upon the character building of students, human beings place him amongst great leaders. For him character has been of great worth, as it is a source of success of any nation.

Every student felt of being a son to this great saint, spiritual teacher. Throughout his life, he remained committed in transforming his students into human beings whom the humanity feels proud of. May Allah grant him a place in paradise!

Yours sincerely

Muhammad Amin Saeedi

*********

# استاذ المکرّم سعید راشد صاحب!

ڈاکٹر فرید احمد

ہمارے نہایت شفیق استاد پروفیسر سعید راشد صاحب جو آج ہم میں نہیں، مگر اپنے پیچھے یادوں کے انمٹ نقوش چھوڑ گئے ہیں۔

میری خوش قسمتی کہ جب ۱۹۸۳ء میں ملٹری کالج جہلم میں داخلہ ہوا تو نہ صرف یہ کہ ہمیں پروفیسر سعید راشد جیسا تجربہ کار انگریزی کا استاد ملا۔ بلکہ محمود غزنوی ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر کے حیثیت میں آپ ہی کا فیض بطور ایک ماہر نفسیات اور ایک اعلیٰ منتظم کے بھی ہمیں میسر آیا۔

آپ کا یہ قول کس قدر سچائی سے آپ کی ساری زندگی کی عکاسی کرتا ہے کہ "میں پسند کرتا ہوں کہ مجھے Teacher کہا جائے۔ بجائے Instructor کے"

آپ کی شخصیت کی دو باتیں جن کا اثر اتنا گہرا ہے۔ کہ شاید ہر ایک جس نے آپ کو قریب سے دیکھا، یہ محسوس کئے بغیر نہ رہ سکا ہو گا۔ "اولاً جوہر شناسی کا خاص ملکہ اور ثانیاً اپنے شاگردوں میں کردار سازی کی بے انتہا تڑپ۔" یوں معلوم ہوتا ہے کہ قدرت نے آپ کو ایک بہترین استاد کے سانچے میں ڈھال کر اس دنیا میں بھیجا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ہزاروں آپ کا شاگرد رہنے کے اعزاز کو اپنا فخر جانتے ہیں۔ ہمیشہ اپنے لیکچر سے پانچ منٹ قبل ہی کلاس کے باہر موجود ہونا اور مخصوص لباس تو آپ کی پہچان بن گئے تھے۔

جب کلاس شروع ہوتی تو سب سے پہلے ڈیسکوں کے بیچ پائی جانے والی کجی دور کرواتے۔ اور پھر لیکچر میں صرف انگریزی کی کتاب ہی کی تعلیم نہ ہوتی بلکہ کئی نفسیاتی پہلوؤں کو استعمال میں لا کر آپ اپنے شاگردوں کی ذہنی نشوونما اور تربیت کا کوئی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتے۔ ایک بار لوئی پاسچر پر سبق پڑھاتے ہوئے فرمایا:۔

I wish some of you to become humanitarians like Louis Pasture.

میرے طب کے شعبہ کو اختیار کرنے کی ایک وجہ آپ کا اپنے شاگردوں سے اپنی اس دلی تمنا کا بر محل اظہار بھی تھا۔ اپنے لیکچرز کے دوران ہمیں سمجھاتے کہ کیونکر مختلف انسانی طبائع میں موجود کمزور پہلوؤں کو مضبوط کردار سے جوڑ کر شخصیت میں نکھار پیدا کیا سکتا ہے۔

ایک نصیحت جس کا آپ بار بار اظہار فرماتے یہ تھی کہ:۔

You must look up and beyond the hill too!

ایک امتحان میں انگریزی کے مضمون میں اول آیا۔ تو آپ نے مجھے کلاس میں کھڑا کر کے فرمایا کہ میں تم سے بالکل بھی خوش نہیں ہوا کیونکہ تمہارے ساتھ میں بیٹھا خضدار سے آیا ہوا لڑکا تو فیل ہو گیا ہے۔

نیز فرمایا کہ

نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے

مزا تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

شام کو جب ہاؤس کی انگریزی مقابلہ تقاریر کی ٹیم بننی تھی۔ تو آپ نے مجھ سے کہا کہ تم انگریزی میں اچھے ہو، تقاریر میں کیوں حصہ نہیں لیتے۔ آپ کی اس خواہش کا اظہار اتنا پیارا تھا کہ میں انکار کی جرات نہ کر سکا، صرف فی البدیہہ تقریر کرنے سے اپنی معذوری ظاہر کر دی۔ یوں آپ کی توجہ نے نہ صرف یہ کہ مجھ میں خود اعتمادی کا جذبہ پیدا کر دیا بلکہ اس وقت تو آپ کی جوہر شناس نگاہ پر مہر تصدیق ثبت ہو گئی، جب مجھے مسلسل تین سال کالج کا بہترین مقرر ہونے اور پھر کل پاکستان مقابلہ جیتنے کا بھی اعزاز حاصل ہوا۔

آپ نے مجھ سے کہا ہوا تھا کہ ہاؤس اور اس کے تمام کیڈٹس سے متعلقہ روزانہ کے مسائل جو بھی تمہارے مشاہدہ میں آئیں۔ ایک ڈائری میں نوٹ کر لیا کرو۔ جب آپ شام کو ہاؤس کا راؤنڈ کرتے تو روزانہ کی رپورٹ طلب فرماتے۔ اس طور سے آپ کیڈٹس کی welfare کا بہترین خیال رکھتے اور اگر کسی کیڈٹ سے کردار میں کہیں کوئی کمزوری واقعہ ہوئی ہو تو اس کو علیحدگی میں بلا کر بے حد ہمدردی سے سمجھاتے۔ کبھی کبھار آپ ہماری ذاتی کتب کے ذخیرہ کا بھی جائزہ لیتے اور پھر تعداد اور معیار کو مد نظر رکھتے ہوئے انعامات سے بھی نوازتے۔ تاکہ ہماری حوصلہ افزائی کے ذریعہ مطالعہ ءکتب کا شوق مزید پروان چڑھے۔ کیڈٹس کی سالانہ کارکردگی کی رپورٹس آپ بہت محنت سے تیار کرتے۔ آج بھی جب میں اپنی آٹھویں جماعت کی رپورٹ پڑھتا ہوں۔ تو حیران ہوتا ہوں کہ آپ نے صرف ایک سال ہی کی رفاقت میں کس باریک بینی سے میری شخصیت کا تجزیہ کر رکھا تھا۔

جب سال نہم میں ہمیں Appointments ملنے کا وقت آیا۔ تو اُنہی دنوں جنرل ضیاء الحق نے Anti-Ahmadiyya Ordinance نافذ کر دیا۔ اس وقت کالج میں آپ نے اکیلے میرے حق میں کیس لڑا کہ کسی کے مذہب کی بنیاد پر اس سے میرٹ کا حق نہیں چھیننا چاہیئے۔ گو کہ مجھے Appointment تو نہ ملی مگر یہ واقعہ آپ کے عدل و انصاف اور حق گوئی پر ہمیشہ کے لیے گواہ بن گیا۔ چند باتیں جو کبھی کبھار وہ اپنے بارے میں بتاتے۔ ان کا ذکر بھی

یہاں بے جا نہ ہو گا۔

"آپ نے بتایا کہ جب لوگ میری پیدائش کی مبارکباد دینے کے لیے گھر آتے تو میرے والدین بہ وجوہ میری رنگت اور شکل و صورت کے مجھے چھپا دیتے اور میرے چچا کے بیٹے کو سامنے کر دیتے تھے۔ ایک بار آپ نے ہمیں بتایا کہ چونکہ مجھے حساب کا مضمون بالکل پسند نہیں تھا۔ اس لئے میٹرک کے امتحان کے لئے میں نے تمام سوالوں کے جواب یاد کر لئے اور اول پوزیشن لی۔ نیز بتایا کہ میری تیاری امتحان سے دو ماہ قبل ہی مکمل ہو جاتی تھی۔ اور پھر ہم فلمیں وغیرہ دیکھا کرتے تھے۔ آپ بتاتے کہ ایک دفعہ جس لڑکے کو میں نے خود تقریر لکھ کر دی تھی وہ اول آیا اور میں خود دوم رہا"۔ ایسے ہی واقعات کے بیان سے اور اپنی ذاتی مثالوں کے ذریعہ آپ اپنے شاگردوں کی ذہنی پختگی کا سامان مہیا کرتے۔ پاکستانیت کے فروغ کیلئے آپ کا جوش و ولولہ اور آپ کی ادبی کاوشیں تو ایک علیحدہ مقالے کو چاہتی ہیں۔ جہاں تک میری ذات کا تعلق ہے آپ کی کتاب "گفتار و کردارِ قائداعظم" سے زیادہ موثر کتاب، قائداعظم کی شخصیت پر میری نظر سے نہیں گزری۔ آپ کی اپنی زندگی بھی اسی بات کی تفسیر تھی اور یہی آپ کا اپنے شاگردوں اور آنے والی نسلوں کے لیے پیغام تھا کہ :

سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

اپنی ذات میں ادارہ تو بہت سی شخصیات ہو نگی۔ مگر میری تو دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے اساتذہ ہر ایک کو نصیب فرمائے جن کا دماغ، شفیق باپ کی طرح سوچتا ہو اور جن کے سینے میں ماں کا دل دھڑکتا ہو۔۔۔۔۔۔۔ جیسے میرے پیارے استاد، سعید راشد صاحب تھے۔

خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را !

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

خاموش اور سچے کام کی ضرورت فرد کو بھی ہوتی ہے اور معاشرے کو بھی۔

(پروفیسر سعید راشد)

# بجھ گیا جلتا چراغ

حسن اختر کیانی

کل تلک صحن چمن میں جس کے دم سے تھی بہار
آج راشد چل بسے آنکھیں میری ہیں اشکبار

کیا قیامت؟ آخری دیدار سے محروم ہوں
دل کی ہر دھڑکن میری کہتی ہے مجھ کو بابار

کون لکھے گا شہیدوں،غازیوں کی داستاں
کس کے دم سے ہوگی روشن پھر چراغوں کی قطار

کل تلک علوی کا غم بھولے نہ تھے کالج کے لوگ
آج راشد کر گئے اہل قلم کو سوگوار

ان کے شاگردوں نے بھی روشن کیا تھا ان کا نام
کرنل و جنرل ہیں، جن کا ہو نہیں سکتا شمار

ملٹری کالج سے وابستہ رہے ساری عمر
آخری سانسوں تلک کرتے رہے اس سے وہ پیار

ہے خدا سے التجا انکی لحد ٹھنڈی رہے
وہ پرستارِ وطن تھے قومی پرچم پہ نثار

# میرے نانا ابو

فہاد عاشر

وہ میرے نانا تھے۔ وہ مجھ سے کہتے تھے کہ Book Review لکھا کرو۔ وہ ایک صفحہ لکھنے پر انعام کے طور پر دس روپے دیتے تھے۔ ایک دن مجھے پتہ چلا کہ وہ سخت بیمار ہیں اور ہسپتال میں ایڈمٹ ہیں۔ میں ہر رات ان سے ملنے جاتا تھا۔ ایک دن میری امی رات کے چار بجے مجھے خالہ کے گھر لے گئیں۔ صبح کو اٹھ کر میں نے اپنی امی سے پوچھا آپ مجھے خالہ کے گھر کیوں لائیں ہیں۔ جب انہوں نے بتایا کہ میرے نانا کا انتقال ہو گیا ہے تو مجھے رونا آ گیا۔ جب ان کا انتقال ہوا تو ان کا چہرا بہت پر سکون تھا۔ میں نے مسجد میں نماز پڑھ کر ان کیلئے دعا کی۔

جب بھی نانا ہمارے گھر آتے تو کچھ نہ کچھ ضرور لاتے تھے۔ انہوں نے مجھے کبھی نہیں ڈانٹا اور وہ امی کو بھی مجھے ڈانٹنے سے روکتے تھے۔ وہ مجھے کتابوں کیلئے ہر مہینے -/100 روپے دیتے تھے۔ انہیں discipline پسند تھا وہ کہا کرتے تھے کہ time manage کیا کرو اور share & care کیا کرو۔ وہ میرے سب سے اچھے دوست اور پیارے نانا تھے۔

(اللہ ! انہیں جنت میں جگہ دے۔ (آمین !)

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

جو شخص ارادہ کر سکے اس کے لئے کچھ بھی ناممکن نہیں۔

☆

جو ضروری کام کرنے سے ڈرتے ہو، اسے دل کڑا کر کے کر ڈالو۔ کر ڈالنے کی تکلیف ڈرتے رہنے کی اذیت سے کم ہو گی۔

☆

سچا آدمی بڑا مضبوط ہوتا ہے۔

☆

کبھی اس غلط فہمی میں مت رہنا کہ کوئی قریب ہے تو فاصلہ نہیں ہوگا۔

(پروفیسر سعید راشد)

## 'NANA' MAY DIE, BUT PROF SAEED RASHID WILL NEVER DIE

**Aaisha, the granddaughter of the Prof**

God has given everyone a task to perform in this world. People who perform their task with honesty are known as great people. My 'Nana', Prof Saeed Rashid was one of them. He served humanity and Pakistan. He achieved his task with tremendous success. He was a man of great personality and upright character. He wanted to see every child, every person of Pakistan, happy.

I have learnt a lot from him. The best I have learnt is caring and sharing. He taught me how to love and to be loved by everyone. He advised us to manage time and money. He would always say E.Q (Emotional Quotient) is the key to success. He advised me to have firm grip upon my emotions. He would say a tense mind can never do creative work. A good person can change others by his good deeds.

I never saw him losing temper, scolding or talking in a loud voice and this is what I like in him, besides all his other qualities.

Prof Saeed Rashid was a man with analytical mind and he knew what he had to do and how to do it. Like every great man, he will be remembered in his books. I always saw him a polite, kind and loving person.

As a 'Nana' he was perfect. He always advised everyone: " The more you give, the more you get." He gave everybody love and now he is receiving a lot of love from everybody. I love him very much and I can never forget him, never ever. He used to tell all his grandchildren to work with honesty. His parting advice would always be :

"I can. I will," remember it. I would rather like to say :-
" 'Nana' may die, but Prof Saeed Rashid will never die."

*********

In Judging people, judge a common man by where he stands in the important things, but judge a great man by watching what he does in little things.

**(Prof Saeed Rashid)**

# میرے نانا ابو

عبدالسمیع عظیم

19 جون کا دن تھا، ہمارا کالج دو ماہ کی چھٹیوں کیلئے بند ہوا تھا۔ ہر طرف گہما گہمی تھی، ہر طرف بستر بند، ٹرنک بکسے ہی بکسے۔ سامان ہی سامان، ہر کوئی گھر جانے کیلئے بے چین، میں نے بھی اپنا سامان باندھ رکھا تھا۔ نہ معلوم کیوں گھر جانے کی خوشی میں ایک انجانا سا اضطراب تھا، فضا بوجھل سی تھی صبح صبح مجھے پیغام ملا کہ مجھے مانسہرہ کی بجائے راولپنڈی جانا ہے۔ اس لئے کہ امی ابو پنڈی آئیں گے۔ میں پروگرام کی اس تبدیلی پر پریشان ہوا مگر چھٹیوں پر جانے کی خوشی نے زیادہ سوچنے کا موقع نہیں دیا۔ میں نے حسب ہدایت پنڈی کی ویگن پکڑی اور پنڈی جا اترا۔ ابو مجھے لینے آئے ہوئے تھے ۔ سلام کے بعد ابو کے چہرے کو دیکھ کر میں نے پوچھا ابو کیا بات ہے ؟ تو ابو نے مجھے بتایا کہ نانا ابو کا صبح 2.30 بجے انتقال ہو چکا ہے۔ اسلئے مجھے پنڈی پہنچنے کا پیغام دیا گیا۔ یہ خبر سنتے ہی مجھے شدید دھچکا پہنچا۔ میری نگاہوں میں نانا ابو کا مسکراتا ہوا چہرا گھوم گیا۔ نرم نرم پُر شفقت چہرہ محبت بھری آواز۔ مجھے ایسا لگا جیسے میرے اوپر سے کوئی گھنا سایہ دار درخت ختم ہو گیا۔ واقعی نانا ابو میرے لئے سایہ دار درخت ہی تھے جس کی ٹھنڈی چھاؤں میں میں سانس لے رہا تھا۔ ان کے پیار کی گرمی سے میرا اچپن پروان چڑھا تھا۔

میری نگاہوں میں گزرے ہوئے ماہ و سال گھوم گئے ایک ہفتہ پہلے بھی میں ویک اینڈ پر نانا ابو کو دیکھنے آیا تھا وہ سی ایم ایچ کے آئی ٹی سی میں داخل تھے میں ان سے ملنے گیا۔ انہیں سلام کیا مجھے دیکھ کر ان کی آنکھوں میں چمک آ گئی اور لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ انہوں نے مجھ سے باتیں کرنے کی کوشش بھی کی۔ میرے سر پر ہاتھ پھیرا۔ مجھے ان کے لب ہلتے ہوئے محسوس ہو رہے تھے مگر وہ ٹھیک طرح سے بول نہیں سکتے تھے۔ میں کچھ دیر ان کے پاس بیٹھا رہا ان کی نگاہوں میں میرے لئے بے شمار پیغام تھے کاش وہ اس وقت سب کچھ کہہ سکتے جو وہ مجھ سے کہنا چاہ رہے تھے میں کچھ دیر کے بعد ان کے پاس سے اٹھ آیا۔ کاش مجھے یہ معلوم ہوتا کہ آج کے بعد میں انہیں زندہ نہ دیکھ سکوں گا تو میں وہاں زیادہ دیر تک بیٹھتا۔ ایک ایک کر کے ان کی تمام باتیں مجھے یاد آ رہی تھیں۔ میں اکثر نانا کے گھر پنڈی ویک اینڈ پر آتا تھا۔ جب بھی آتا وہ اپنی مخصوص مسکراہٹ کے ساتھ ملتے۔ نرم لہجہ میں بات کرتے۔ ان کی اپنی زندگی بہت مصروف تھی، مگر وہ میرے لئے ہمیشہ کچھ نہ کچھ وقت ضرور نکالتے، مجھ اپنے ساتھ بٹھاتے، مجھ سے باتیں پوچھتے، مجھے مختلف باتیں سناتے۔ اپریل کی چھٹیوں میں میں ان کے پاس گیا، تب بھی انہوں نے مجھے بہت اچھی اچھی باتیں بتائیں۔ انہوں نے کہا" بیٹے جب

کوئی بھی کام کرنے لگو تو پہلے یہ ضرور دیکھو کہ مذہب میں اس کام کی اجازت ہے کہ نہیں اور وہ کام کرنے سے تمہارے ماں باپ کی عزت پر کوئی فرق تو نہیں آئے گا۔ ان دو باتوں کو کبھی بھی نہ بھولنا۔ اس کے علاوہ نانا ابو مجھے Time Management کے بارے میں بہت سمجھاتے تھے۔ وقت کو ضائع نہیں کرنا چاہیئے۔ زندگی میں اپنی priorities کو set کر لینا چاہیئے۔ important اور urgent کے فرق کو محسوس کر لینا چاہیئے۔ wants اور needs میں فرق کر لینا چاہیئے۔ وہ کہتے تھے کہ انسان کو اپنے pain اور pleasure کو Squeeze کرنا آنا چاہیئے۔ آج کی تھوڑی تکلیف برداشت کر لینی چاہیئے تاکہ کل آرام مل جائے آج کی وقتی خوشی اور آرام کی خاطر مستقبل کو برباد نہیں کرنا چاہیئے۔ آج جب میں یہ سب باتیں لکھ رہا ہوں تو مجھے ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے وہ ابھی بھی میرے سامنے ہیں اور آہستہ آہستہ مجھے سمجھا رہے ہیں۔

میرے نانا ابو میرے لئے مجسم شفقت تھے۔ وہ مجھے بہت پیار کرتے تھے، انہوں نے میری پہلی سالگرہ پر مجھے چیک بھیجا تھا۔ وہ میری امی کے پاس اب تک محفوظ ہے جب مجھے ملٹری کالج میں داخلہ ملا، تو وہ بہت خوش ہوئے، وہ مجھے کہتے تھے بیٹے وہاں آپ کو اپنی پہچان خود بنانا ہے۔ وہاں آپ کو سعید راشد کا نواسہ نہیں بلکہ عبدالسمیع عظیم بننا ہے۔ آپ کا ماٹو I can, I will ہونا چاہیئے۔ آپ جو کچھ بھی بننا چاہتے ہیں آپ اس کی پوری کوشش کریں اور نتائج کی ذمہ داری خدا پر چھوڑ دیں۔ وہ کہا کرتے تھے۔

'Don't expect life giving its best to you, when you don't give your best to life.'

یہ سنہری اصول مجھے میرے نانا ابو نے بتایا تھا۔ آج میں نے جب نانا کو دیکھا تو وہ خاموش سفید چادر میں لپٹے بستر پر لیٹے تھے۔ آنکھیں بند تھیں اور ہونٹ خاموش، مگر ان کی لازوال مسکراہٹ ان کے چہرے پر موجود تھی۔ مجھے اب محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ ابھی آنکھیں کھول کر دیکھیں گے۔ مجھے تھپکیں گے۔ اور پوچھیں گے۔

Hello! young man, how are you?

اللہ تعالیٰ میرے نانا کی مٹی کو ہمیشہ ٹھنڈا رکھے۔ آمین

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# "AJEEB MANOOS AJNABI THA, MUJHAY TOU HAIRAN KAR GIA WOH"

**Neelam Masood Rashid**

It was around five in the morning, when I heard a knock at the door. I got up and opened the door, and found uncle standing there with a piece of paper in his hand. He looked at me and while handing over paper to me he said, "I have prepared a little interview for you, take a look at it, we will do it this afternoon at the beginning of my lecture." The next moment, he was gone. When I looked at the paper, I found an interview that consisted of his biographical information, and I was the interviewer.

Here I was his daughter-in-law he knew little about. He certainly did not know whether I had ever spoken publicly before , and yet he knew that I could do it. That was his quality: knowing people and what they are capable of. This expressed his uniqueness. It made the lecture very interesting. Instead of plainly stating information such as, ' where was he born, and raised, who were his teachers and which institutions had he been affiliated with', I called him on the stage and asked all these things in an interview format; he then took over and spoke on the specific topic.

This little incident took place in Peshawar in early 1996 where I was on a visit along with uncle Saeed Rashid. Now when I look back and think about it, I realize that he provided me not only with a learning opportunity but also a unique experience that will never happen again in my life. That day marked my first lesson from him and even though physically he is not here for me anymore, I am still learning from him. The process has not ended but it has surely changed its shape. Previously I had the luxury to always give him a call and ask him to explain the riddles of life, but now I have to struggle with them myself, But I strongly feel that he still helps me. Interestingly enough, in the past two months, I have found myself thinking "How might he have reacted to ....... or what advice would he have given me if I had discussed such and such matters with him".

Although I am his daughter-in-law, his behaviour towards me was different from what most fathers-in-law and daughters-in-law share in our society. I spent about six months with him before I came to the United States in 1996, and I must say that I will treasure those six months for the rest of my life. His busy schedule is known to all those who have seen him, and in fact he admitted that he didn't spend much time with his own family. However, I always had this feeling that he was there for me if I needed him.

Although after coming to the US, I only talked to him once a week, he knew well how to use fifteen or twenty minutes to transfer bits and pieces of knowledge. Often he used to tell me about his current work, the things that he was writing at that time, or some new thought provoking sentence that just dawned on him that morning. He always showed keen interest in my activities. I will not be wrong if I say that he was happy for my achievements more than anyone else in this world. He knew how to love unconditionally and give without expecting any return whatsoever, but his message was always powerful enough to make everyone react in the same manner. It was as if you could not do anything but love and respect him. He touched an immense number of lives, and hundreds of people are his living achievements, but the journey he began has not finished yet.

Two days after I came back from Pakistan this summer, I met one of my Professors at the University who had known me well for the past three years. She asked me about uncle and I told her what had happened, and suddenly I found myself talking to her about uncle, his life and his works.

After I came back from her office, in about fifteen minutes I received an e-mail from her with a subject, " Thank You." Surprised, I opened it. It read: I so appreciated your visit this morning. just as your father-in-law touched many lives during his life, he touched me this morning through you. I had been feeling rather weary of my responsibilities......but your reflections on his life and kind spirit lifted me up .........my energy and belief that things will work out despite life's frustrations.

And at that moment my heart said, "Though according to all the laws of nature he is dead, yet he will live forever and will keep on affecting people positively, like he did with my Professor. All of us will keep him alive by continuing from where he left, and that was his goal all along to teach us how to keep on lighting candles, one from the other."

*********

Virtue is power. It lasts. It gives self - respect and It gives security. As has been correctly said, "The best security is that which you give to yourself."

**(Prof Saeed Rashid)**

## "I THANK YOU 'ABBA', I THANK YOU SO MUCH

Dr Humera Azeem

So many days have passed, but it seems only yesterday that my elder sister told me that 'Abba' (father) was not feeling well, and she would take him to the hospital for check-up. We were surprised when he was admitted for detailed examination and check-up. Once in the hospital, his condition deteriorated rapidly. He was a known case of cancer of prostate. He was being followed up regularly and all his tests were normal. There was nothing to worry, but in the hospital he developed complete renal shut down. We were shocked to know that the cancer had slowly and very quietly involved both his kidneys. There was no cure at that stage. The doctors were as helpless as we were. The doctors were doing their best to make his life as comfortable as possible but it was hoping against hope. At times, he would open his eyes, try to say something, write something but his efforts were in vain. He wanted to complete his books on Hakim Muhammad Saeed and Sir Syed Ahmed Khan. He had undertaken an arduous job, he wanted to do so much in life for others but alas! as he said a few weeks earlier to my sister, Attia :

"بیٹے! لگتا ہے، زندگی کی شام ہو گئی ہے۔"

'Abba' left us on 19 June 1999. It's all like a dream, a nightmare, I would say. How could 'Abba' die, I cannot believe it. I don't want to believe it. But it is true. Throughout his life, he had so much love for everybody; he wanted to do good to everybody irrespective of age, sex and financial status, He was 'باعثِ خیرِ کثیر' for everybody.

When I went for Haj in 1997, I asked 'Abba' what should I bring for him from Saudi Arabia and he said," "بیٹے! تم میری زندگی کی دعا کرنا، خدا مجھے زندگی دے، صحت کے ساتھ اور صحت ہو تو کارِ خیر کرتا رہوں۔" Since that time, it had become my first 'dua' after prayers "یا اللہ تو ابا کو زندگی اور صحت دے، کارِ خیر کے ساتھ۔" When he was unable to do کارِ خیر, God Almighty called my beloved father back.

There is so much to write memories, memories and memories. When I think about my childhood, I don't remember anything except flowers, laughter and love. I wish my children could have my childhood. We had just a lovely, wonderful and a memorable childhood. Ours was a family knit with love and affection. I remember 'Ammi' (mother) and 'Abba' going out for long walks after evening tea and after dinner, occasionally we would also join them. Daily after lunch and sometimes at night, we all would sit around the table and 'Abba' would talk in his soft, gentle and convincing manner,

with a smile on his face. We would listen to him for hours; time would just fly away. He never gave us sermons, yet he taught us to respect elders, to be polite, kind and helpful to others. He taught us to say "شکریہ، شکریہ، الحمدللہ، السلام علیکم"، ,to open doors for elders, offer them chair and not to laugh too loudly. He was particular enough to teach us how to mix sugar in a cup without spilling tea, how to push the chair back in its place after food. These small things, I don't remember he ever taught us formally, but unconsciously these have become a part of ourselves, gone into our bones and blood.

'Abba' could never think bad about anybody, he always thought good about others. He was always hopeful about others. We would, at times, lose patience, but never would he.

Military College Jhelum was his first love. He was always proud to be associated with such great institution. I remember, when he was in Military College, he would spend a lot of time in Sher Shah House, grooming the new entrants. Many times, we would have a small tea-break in the evening in our home. It was to celebrate the birthday of some boy in the House. 'Abba' would often give him a small present on his birthday. No doubt, his old students remember him so fondly. 'Abba' gave love to everybody; in return he got much, much more.

When 'Abba' was admitted in ITC in CMH during his last days, he needed one pint of blood. One of his old students, commanding an engineers unit in Rawalpindi, visited the CMH. When he found that 'Abba' needed blood, he offered his own blood (though he had 700 people under his command, and he could have sent anybody from his unit) saying that he would not let a sepoy's blood run in his teacher's veins. This is just one of many instances of love, affection and respect showered by his old students, colleagues, friends and well-wishers. It brings tears into my eyes when I think of it. He was not just my father, he was everybody's 'Abba'.

'Abba' led a very disciplined life. He was always punctual. He was never late for his classes. He would waste, not a single second. In my whole life, I never saw 'Abba' resting in his bed except at night. He was so active and energetic— always up and doing. He kept this routine till the very end. He went to his office, even one day prior to his admission in the hospital.

He was very meticulous about his dress. He wore white in summers and black suit in winters. His clothes were always spotless, shoes shining.The buttons of his shirt were always buttoned to the top. His

clothes, even at home, were always pressed; he never wore shabby clothes at home.

I never, ever remember him preaching us the etiquette and manners, but somehow or the other, he himself was a perfect role model for us. We never heard him speak aloud or in a harsh tone to anybody. He said that everybody had self-respect. He used to address everybody as *'Aap'*. He said that even a person doing a menial job, who is honest and sincere in his work, is contributing his share and has to be acknowledged. He taught us, never to expect life giving its best to us, when we don't give our very best to life. He taught us so many things which none else could have done. I can think of nothing but love and harmony in our home when 'Ammi' was alive. Both 'Ammi' and 'Abba' together gave us nothing but joy and happiness.

"I am so grateful to you both for giving me such a wonderful past.

Thank you 'Abba', for making me better human being.

Thank you 'Abba', for helping me do a little good to everybody.

Thank you 'Abba', for making me today, what I am, which without your help and guidance would not have been possible.

Please forgive me, when I falter and don't come up to your expectations.

*Thank you 'Abba', thank you so much,*

*I'll miss you so much.*

*May Almighty Allah shower His Blessings on you in the heaven! Ameen."*

*********

In fact, a leader in any system with inadequate will, may not be very effective in his or her role, but leadership with inadequate values is bound to end up as highly counter-productive.

**(Prof Saeed Rashid)**

# ابا جی

آصف سعید راشد

بہت سے مضمون لکھے۔ بہت سی تحریریں ہر موضوع پر لکھنے کا اتفاق ہوا۔ مگر شاید جتنا مشکل قلم اٹھانا آج محسوس ہو رہا ہے پہلے کبھی نہ تھا۔ ابا کے بارے میں کچھ لکھنا چاہوں تو سوال یہ سامنے آجاتا ہے کہ ان کی شخصیت کے کس پہلو پر بات کروں بحیثیت مصنف، بحیثیت معلم اور مربی یا صرف بحیثیت ابا جی کے، میں ان سبھی پہلوؤں سے واقف ہوں۔ جانتا بھی ہوں، تجربہ بھی رکھتا ہوں اور سمجھتا بھی ہوں لیکن میں تو صرف بیٹے کے طور پر ہی بات کر سکتا ہوں۔ وہ مصنف، استاد اور مربی تو بہت سے لوگوں کے تھے اور ہیں، لیکن میرے لئے تو صرف ابا جی ہی تھے، ہیں اور رہیں گے۔

تقریباً 25 سال کی یادیں صرف چند سطروں میں مقید کر لینا کچھ آسان نہیں۔ ملٹری کالج کا بچپن پھر ملٹری کالج ہی کا زمانہ طالب علمی، دو سال لاہور میں گزرے اور پھر چار سال ان کے ماتحت کام کرنے کا تجربہ، سب کچھ میرے سامنے ہے اور میں حیران ہوں کہ کیا لکھوں اور کیا چھوڑ دوں۔

میرے ذہن میں پہلی یاد شیر شاہ ہاؤس کی ہے، جب بدھ اور اتوار کی رات function کے بعد ابا کیڈٹس کو ایڈریس کیا کرتے۔ ان کی اس زمانے میں کہی ہوئی بہت کم باتیں اب یاد ہیں لیکن شیر شاہ ہاؤس کا ماٹو "I can, I will !" اور اس کی جو تشریح اس وقت سنی اس نے دوسروں کی طرح مجھ پر بھی ان مٹ نقوش چھوڑے ہیں۔ ملٹری کالج اور خاص طور پر شیر شاہ ہاؤس میں ہمارا گھر خوشبو اور سکون کا حسین امتزاج تھا۔ پھول اور خاص طور پر گلاب، چنبیلی اور رات کی رانی کے پھول ابا اور امی دونوں ہی کی کمزوری تھے۔ میرا بچپن انہی پھولوں کی خوشبو سے معطر ہے۔ کالج جاتے ہوئے ابا کا سفید لباس اور رات کو چائے پر ابا کی باتیں یہ دونوں ہی زندگی کے لوازم تھے۔ بہت سے لوگ یہ جانتے ہیں کہ ابا رات کو کھانا نہیں کھاتے تھے اور صرف چائے پی جاتی تھی۔ لیکن میرے لئے یہ صرف چائے ہی نہیں تھی۔ بلکہ فیملی get - together کا وقت تھا۔ جب ہم سب جمع ہوتے، دن بھر کی مصروفیات بیان کی جاتیں اور زیادہ تر ابا ہی کسی نہ کسی موضوع پر بات کرتے۔ مجھے اب یاد نہیں کہ کیا کیا کہا گیا لیکن وہ نرم لہجہ، محبت اور تحفظ کا احساس آج بھی تازہ ہے۔ شیر شاہ ہاؤس میں ابا کی مصروفیات اور خاص طور پر مختلف مواقع پر ہونے والے functions خصوصاً شیر شاہ ہاؤس کا کئی سال تک جاری رہنے والا Annual Function تو خاصے کی چیز تھا اور ان سب کے پیچھے ابا کی محنت اور Motivation کا ہاتھ تھا۔ شیرینز (Sherians) اس بات کی گواہی دیں گے کہ شیر شاہ ہاؤس ابا ہی نے بنایا تھا۔

میں 1983 میں DS کے طور پر ملٹری کالج میں داخل ہوا، ابا نے ہماری کلاس کبھی نہیں لی اس لئے میں بحیثیت استاد ان کے Teaching Style سے اب بھی ناواقف ہوں۔ وہ میرے ہاؤس ماسٹر بھی نہیں رہے۔ مجھے نہیں معلوم کہ یہ محض اتفاق تھا یا consciously ایسا کیا گیا لیکن جو کچھ بھی ہوا میں نے ان سے بہت کچھ سیکھا۔ کالج میں ہونے والے انٹر ہاؤس تقریری مقابلوں کیلئے انہوں نے مجھے تقاریر بھی لکھ کر دیں، تیاری بھی کروائی لیکن جس مقابلے میں میں شریک ہوتا وہ کبھی بھی اس کے جج نہیں بنے۔ میری زندگی کی پہلی تقریر اقبال ڈے پر تھی اور خاصی ڈانٹ کھانے کے بعد کی تھی اور اس کے بعد تو پھر جیسے سٹیج کا خوف ہی نکل گیا۔ 1984 میں کالج کی بزم ادب کا احیاء ہوا اس کے پہلے سکریٹری کی اضافی ذمہ داری کالج ڈیبیٹنگ سوسائٹی کے سکریٹری بھائی جان زاہد کو دی گئی اور میں اس کا دوسرا سکریٹری مقرر ہوا۔ تقریباً دس سال کے وقفہ کے بعد بزم ادب کے اجلاس منعقد ہوئے، جن میں تمام کالج نے شرکت کی۔ انہیں دنوں اقبالیات اور پاکستانیات ٹرافی کا بھی اجراء ہوا۔ مجھے یاد ہے کہ ہم نے ایک Joke Show بھی کروایا تھا۔ یہ سب ابا ہی کی کاوشوں کا اعجاز تھا اس زمانہ کے کمانڈنٹس بریگیڈیر آئی آر صدیقی اور بریگیڈیر نورالحق کی بھرپور حوصلہ افزائی بھی شامل تھی مجھے ان functions کا انتظام کرنے اور پھر سٹیج سکریٹری کے طور پر کمپیئرنگ کرنے کا موقع ملا ان functions سے میں نے ذاتی طور پر جتنا اعتماد اور تجربہ حاصل کیا، ان سب کا احساس ہوتا ہے کتنا ضروری تھا اور اب بھی کس کس موقع پر کام آتا ہے۔

ملٹری کالج کے بعد میں دو سال کے لئے لاہور چلا گیا اب سوچتا ہوں تو حیرت ہوتی ہے کہ ابا نے مجھے میری تمام معذوری کے باوجود بھیجنے کا فیصلہ کیسے کر لیا تھا اور میں اتنے آرام سے کیسے چلا گیا؟ یہ ان کی تربیت ہی کا اثر تھا کہ مشکل ترین حالات کا بھی مقابلہ کیا اور یہ ان ہی کی دعاؤں کا اعجاز تھا کہ قدم قدم پر اچھے سے اچھے لوگ ملے اور مشکلات خود بخود ختم ہوتی گئیں۔ اسی دوران ابا کے معروف مختصر خطوط بھی ملتے رہے ہر ہفتے ان کا خط آتا تو گویا معمول تھا چند الفاظ اور بس لیکن یہ چند الفاظ ہی ان کی محبت کا آئینہ تھے۔

اگست 1990 میں جب میں واپس آیا تو ابا ملٹری کالج چھوڑ کر آرمی پبلک سکول جہلم کے پرنسپل کے طور پر نئی ذمہ داری ڈل چکے تھے یہاں سے ان کی زندگی ایک نیا موڑ لے رہی تھی۔ ملٹری کالج کی محدود دنیا سے نکل کر اب وہ ایک وسیع کینوس پر کام کر رہے تھے۔ یہیں سے پاکستانیت اور کریکٹر بلڈنگ کے اصل مشن کا آغاز ہوتا ہے APS جہلم کی ٹیچرز ٹریننگ ورک شاپس سے ہی انہیں اندازہ ہوا کہ اساتذہ کی تربیت اور صحیح تربیت کس قدر اہم اور ضروری ہے۔ اسی کو مد نظر رکھتے ہوئے انہوں نے کتابیں لکھیں۔ لیکچرز دیئے سیمینار اور ورک شاپس کا اہتمام کیا بچوں کی تربیت اور

Exposure Theory کا آغاز بھی یہیں سے ہوا۔ APS منگلا اس کا نقطہ عروج بھی تھا اور اختتام بھی کہ جب انہوں نے محسوس کیا کہ وہ صرف ایک سکول کے پرنسپل بن کر اپنے آپ کو محدود کر رہے ہیں اور انہوں نے راولپنڈی آ کر ٹیچرز ٹریننگ کو ہی مقصد حیات بنالیا۔

APS جہلم اور منگلا ایک بالکل نیا تجربہ تھا اور سچ پوچھیے تو ہمیں بھی یقین نہ تھا کہ ابا اس کام کو کس حد تک کر سکیں گے۔ کیوں کہ وہ تو مصنف تھے یا یوں کہیئے کہ الفاظ اور کتابوں کی دنیا کے آدمی، کجا ایک پرنسپل کی انتظامی ذمہ داریاں، مگر ان کے ساتھ کام کرتے ہوئے میں نے انہیں ایک انتہائی پریکٹیکل منتظم بھی پایا اور بڑے پیار سے کام کروانے والا hard task-master بھی۔ ان کے ساتھ کام کرنے میں جتنی محنت کرنا پڑی وہ ایک جگہ حقیقت ہے لیکن صرف مجھ سے ہی نہیں وہ سبھی سے اسی انداز میں کانم لیا کرتے تھے۔ پتہ بھی نہ چلتا کہ ہم کتنا زیادہ کام کرتے ہیں وہ کہا کرتے تھے committed آدمی بہت مضبوط ہوتا ہے اور جو کام commitment کے بغیر کرنے کی کوشش کی جائے وہ کبھی مکمل نہیں ہوتا۔

یہ چار سال میری زندگی کا انتہائی اہم حصہ ہیں، جب میں نے عملی زندگی اور خاص طور پر پڑھانے کے اسرار و رموزان سے سیکھے۔ صرف یہ نہیں کہ کلاس روم میں کیسے پڑھایا جائے بلکہ یہ بھی کہ کلاس کے باہر بھی استاد، استاد ہی ہے۔ وہ ہمارے لئے رول ماڈل کی حیثیت رکھتے تھے اور ہم ٹیچرز سے کوئی ایسا کام نہیں کہتے تھے۔ جو وہ خود نہ کر رہے ہوں۔ اگر ہمیں ٹائی باندھنے اور سیاہ اکیڈمک گاؤن پہننے کا حکم ملا تو یہ ان کے اپنے لباس کا بھی حصہ تھیں۔ انہی سالوں میں میں نے صحیح بات پر سٹینڈ لینا بھی سیکھا اور یہ بھی جانا کہ غلط موقع پر شہید ہو جانا بیکار بات ہے یہ بھی سمجھا کہ جنگ جیتنے کیلئے کچھ قربانیاں بھی دینا پڑتی ہیں۔

راولپنڈی آنے کے بعد ان کی زندگی کا سنہری دور شروع ہوا، جس کے بارے میں انہوں نے خود کہا کہ زندگی کا مزا تو اب آیا ہے۔ یہ ان کی زندگی کے سب سے زیادہ بار آور سال تھے۔ کتابیں، لیکچر، سیمینار، غرض یہ کہ ایک نئی دنیا تھی اور ہم نے ابا کو بالکل ایک نئے روپ میں دیکھا۔ 1990 تک ابا کیلئے سرائے سے جہلم جانا بھی ایک مسئلے سے کم نہیں ہوتا تھا۔ لیکن پھر وہ وقت بھی آیا کہ پشاور، کراچی، ملتان، کوہاٹ، راولاکوٹ، مظفر آباد، کھاریاں، جہلم، سکردو اور مٹھا ٹوانہ جیسے لاتعداد مقامات تک انہوں نے سفر کیا، وہاں رہے، لیکچر اور سیمینار کروائے ابا تو سفر کرنے سے بہت گھبراتے تھے۔ تو پھر یہ اچانک تبدیلی کیوں؟ پھر مجھے احساس ہوا کہ سفر کرنا انہیں اب بھی ناپسند ہے لیکن چونکہ یہ سفر ان کے مشن کو آگے بڑھانے کا ذریعہ ہیں اور دیئے سے دیئے کو جلانے کے عمل کو آگے بڑھاتے ہیں اس لئے وہ یہ زحمت خوشی اٹھا

لیتے ہیں بات صرف commitment کی تھی، بات صرف مشن کی تھی، جب ایک کام کرنے کا فیصلہ کر لیا تو پھر کیا دیکھنا کہ اس کی راہ میں کون کون سے مسائل حائل ہیں؟

یہ ان کی اپنے کام سے commitment ہی تھی جو بیماری کے خلاف ان کا سب سے مضبوط دفاع تھی۔ وہ اس سال مئی کے وسط تک اپنے دفتر جاتے رہے اور راولپنڈی سی ایم ایچ کے آئی ٹی سی میں جو بات سب سے زیادہ اہمیت رکھتی تھی۔ وہ یہ تھی کہ حکیم سعید پر کتاب مکمل ہو جائے۔ جون کے دوسرے ہفتے میں جب وہ کچھ بہتر تھے تو انہوں نے مجھ سے کہا کہ ان کا کام جاری رکھنا۔ محنت اور مسلسل محنت ہی ان کی زندگی کا خاصہ تھی۔ وہ جو کچھ کہتے اس کو عملی طور پر بھی کر دکھاتے۔ ہمیں کبھی یہ احساس نہیں ہوا کہ وہ جو کہہ رہے ہیں وہ کریں گے نہیں۔ اگر انہوں نے کہا کہ میرے لئے کوئی اجنبی نہیں تو واقعی ایسا ہی تھا اور اس کا ثبوت وہ لاتعداد لوگ ہیں، جن سے شاید وہ چند لمحے کو ملے، وہ طلبہ اور طالبات ہیں، جن کا تعلق ایک دو لیکچر تک ہی محدود تھا، لیکن ان چند لمحوں میں بھی اتنی اپنائیت اور اتنا پیار تھا کہ دوسرا اس کا اسیر ہو جاتا تھا بہت سے طلبہ، طالبات ملے، جو ان سے ایک ملاقات کے حوالے سے محبت کے رشتے میں بندھ گئے تھے۔

ذاتی طور پر ابا شاید محبت کے اس قسم کے عملی اظہار کے قائل نہ تھے جو عام طور پر والدین اور بچوں کے درمیان سمجھا جاتا ہے مجھے یاد نہیں پڑتا کہ ابا نے کبھی مجھے گلے لگایا ہو، حتیٰ کہ عید کے موقع پر بھی نہیں۔ جب میں لاہور سے واپس آتا یا کہیں اور جا کر واپس آتا تو وہ مجھے پریشانی کے عالم میں برآمدے میں ٹہلتے ہوئے تو ملتے، لیکن بات کبھی ہاتھ ملانے سے آگے نہیں بڑھی۔ ہاں اس سال 21 مئی کو میری سالگرہ کے دن انہوں نے مجھے گلے لگایا، پیار کیا اور خوش رہنے کی دعا دی۔

میں نے اور ابا نے بہت سا وقت اکٹھے گزارا۔ اس میں 1984، 1983 کے وہ دن بھی شامل ہیں جب امی بیمار تھیں اور کچھ عرصہ ایسا بھی گزارا کہ جب میں اور ابا گھر میں بالکل اکیلے رہ گئے اور صبح کا ناشتہ اور رات کی چائے بنانا میری ذمہ داریوں میں شامل ہو گیا۔ کیا بنتا ہوگا؟ یہ سوچنے کے لئے کچھ زیادہ کوشش کرنے کی ضرورت نہیں۔ پھر 1990 سے 1994 تک اکٹھے کام کرنے کا تجربہ بھی ہوا۔ جہلم اور منگلا میں کچھ بہت کٹھن گھڑیاں بھی آئیں جب بہت مشکل فیصلے کرنے پڑے لیکن میں نے انہیں ہمیشہ پرسکون پایا۔ کسی قسم کی پریشانی یا hesitation نہیں تھی۔ بہت مشکل لوگوں سے بھی انہوں نے بہت آسانی سے معاملہ کیا اور اکثر اوقات جلد یا بدیر اس میں کامیاب بھی رہے۔ ہر قسم کے حالات میں اپنے آپ پر قابو رکھنا، اپنے جذبات اور ردعمل کو اپنے کنٹرول میں رکھنا میں نے ان سے ہی سیکھا۔

ابا کی انگلی پکڑ کر شیر شاہ ہاؤس جانے والا بچہ، ملٹری کالج کی سڑکوں پر ابا، امی کے ساتھ شام کو چہل قدمی کرتے ہوئے، جہلم اور منگلا میں علی الصبح تیز قدموں سے سکول کی جانب رواں یا پنڈی اسلام آباد میں مختلف تقریبات میں شرکت کرتے ہوئے، 19 جون 1999 کی دوپہر اپنے گھر سے ریس کورس گراؤنڈ کے قبرستان تک ایمبولینس میں ابا کے آخری سفر کے دوران، میں ہر جگہ ان کے ساتھ تھا، خوشیوں میں بھی اور آزمائش کی گھڑی میں بھی۔

شاید میں یہ کبھی حساب نہ کر سکوں کہ میں نے کیا سیکھا اور کیا نہ سیکھا۔

ابا تو بس ابا تھے۔



خاکی و نوری نہاد، بندہ مولا صفات
ہر دو جہاں سے غنی اس کا دل بے نیاز

اس کی اُمیدیں قلیل اسکے مقاصد جلیل
اس کی ادا دلفریب اس کی نگاہ دل نواز

نرم دمِ گفتگو گرم دمِ جستجو
رزم ہو یا بزم ہو پاک دل و پاکباز

(اقبال)

*"........ Of the Children of man, I am the most beneficent, and after me the most beneficent among them is the man who acquires knowledge and spreads it; he will come on the day of resurrection as a chief by himself."*

__________*The Hadith*